یا اللہ مدد | عقیدہ حیات النبی زندہ باد | شان رسالت ﷺ زندہ باد | اصلی کلمہ اسلام: لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ | شان صحابہؓ زندہ باد | مقام امام اعظم ابو حنیفہؒ زندہ باد | حق چار یارؓ


اکابرین دیوبند، بالخصوص شیخ العرب والعجم حضرت مولانا حسین احمد مدنی نور اللہ مرقدہ

کے افکار و نظریات کا بے باک ترجمان

# مجلّہ صفدر


بفیضان

مظہر شریعت و طریقت قائد اہل سنت وکیل صحابہؓ

حضرت مولانا قاضی مظہر حسین نور اللہ مرقدہ

تلمیذ رشید و خلیفہ مجاز شیخ العرب والعجم حضرت مولانا حسین احمد مدنی نور اللہ مرقدہ

بیاد

محدثِ عرب و عجم آبروئے دیوبند امام اہل السنۃ والجماعۃ

شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد سرفراز خان صفدر نور اللہ مرقدہ

تلمیذ رشید: شیخ العرب والعجم حسین احمد مدنی نور اللہ مرقدہ

خلیفہ: امام الموحدین حضرت حسین علی نور اللہ مرقدہ
مجاز: رئیس المفسرین مولانا

| | |
|---|---|
| مفسر قرآن ولی کامل حضرت مولانا صوفی عبد الحمید خان سواتی نور اللہ مرقدہ | فقیہ العصر ترجمان دیوبند حضرت مولانا مفتی عبد الشکور ترمذی نور اللہ مرقدہ |
| شیخ المشائخ امام الاولیاء حضرت مولانا خواجہ خان محمد نور اللہ مرقدہ | فخر اہل سنت وکیل صحابہؓ حضرت مولانا عبد اللطیف جہلمی نور اللہ مرقدہ |
| حکیم العصر شہید اسلام حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی شہید نور اللہ مرقدہ | امین ملت مناظر اسلام حضرت مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی نور اللہ مرقدہ |
| پاسبان مسلکِ احناف، شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد حنیف نور اللہ مرقدہ | ترجمان مسلکِ دیوبند مولانا نور محمد تونسوی نور اللہ مرقدہ |
| وکیل صحابہؓ حضرت مولانا علامہ علی شیر حیدری شہید نور اللہ مرقدہ | جانشین شہید اسلام محقق العصر حضرت مولانا سعید احمد جلالپوری شہید نور اللہ مرقدہ |

بدعا: وکیل صحابہؓ حضرت مولانا عبد الستار تونسوی نور اللہ مرقدہ — حکیم العصر شیخ الحدیث حضرت مولانا عبد المجید لدھیانوی نور اللہ مرقدہ


سرپرست

پیر طریقت شیخ الحدیث حضرت مولانا حبیب الرحمٰن سومرو صاحب مدظلہ

نگران

وکیل احناف مناظرِ اسلام حضرت مولانا مفتی محمد انور اوکاڑوی صاحب مدظلہ

| | | |
|---|---|---|
| مدیر اعلیٰ | مدیر مسئول | مدیر |
| مولانا جمیل الرحمٰن عباسی | مولانا احسن خدامی | حمزہ احسانی |
| 0301-7790908 | 0320 4902150 | 0307-5687800 |

فی شمارہ: 25......زر سالانہ: 300 روپے

برائے رابطہ: احسن خدامی، مکان نمبر 4، گلی نمبر 82 محمود سٹریٹ، محلّہ سردار پورہ، اچھرہ، لاہور

# ترتیب



## ملفوظات حضرت امام اہل سنت رحمہ اللہ

ارشاد فرمایا:

''یاد رکھنا! میں کہتا ہوں (کہ) عقیدے کا درست ہونا آسان ہے، (لیکن) بدعات کو ترک کرنا بہت مشکل ہے۔ بہت مشکل ہے۔ یہ تیجا، ساتواں، دسواں، چالیسواں، عرس، اور جو بدعات ہیں، (ان کو ترک کرنا) بہت مشکل بات ہے۔ اور افسوس کی بات یہ ہے کہ اپنے آپ کو دیوبندی کہلانے والے بھی بعض علاقوں میں ان میں منہمک ہیں۔ جانتے ہیں مسئلے کو، (مگر) کہتے ہیں (کہ) کیا کریں! لڑائی ہوگی، جھگڑا ہوگا، یہ ہوگا، وہ ہوگا۔

یاد رکھنا! (بدعات ترک کرنا) بڑا اجہاد ہے، احسن طریقے سے، بہترین طریقے سے، بدعات کے ترک کی کوشش کرنا اور سنت پر پابند رہنے کی کوشش کرنا۔'' [از: دورہ تفسیر، کیسٹ:۸۱]

ارشاد فرمایا:

''بعض نوآموز طلبہ قرآن کریم پڑھتے ہیں اور مجمع کے سامنے یوں ہاتھ باندھ کر کھڑے ہوتے ہیں۔ ہم نے اپنے اکابر کو دیکھا، اگر کسی بچے نے ہاتھ باندھا ہوتا تھا (تو) ہاتھ کھول دیتے تھے۔ کہ یہ وضع ہاتھ باندھ کر کھڑے ہونے کی صرف رب کے سامنے ہے۔ پبلک کے سامنے یوں ہاتھ باندھ کر مت کھڑے ہونا۔ کھلے چھوڑ دینا۔'' [از: دورۂ تفسیر، کیسٹ:۱]

پیامِ صفدر احسن خدامی

# سوشل میڈیا پر توہین رسالت......ایک جرأت مندجج کا مؤقف

نحمده و نصلی علی رسوله الکریم، امابعد!......جدید جمہوری حکومتوں میں جس طرح پرنٹ اور الیکٹرانک میڈیا کے بڑے بڑے ادارے موجود ہیں جو بظاہر دنیا کے احوال واخبار قارئین وناظرین تک پہنچاتے اور بباطن چند مخصوص طاقتوں کے آلہ کار بن کر عوام الناس کے اذہان کو ان کی مرضی کے مطابق برین واش اور اغوا کرنے کی خدمت سرانجام دیتے ہیں، اسی طرح ان حکومتوں کے زیر سرپرستی سوشل میڈیا یعنی عوامی میڈیا کے نام پر بھی بہت سے ادارے بنائے جاتے ہیں جو انٹرنیٹ کے ذریعے پوری دنیا کو ایک ''آزاد فورم'' اور پلیٹ فارم مہیا کرتے ہیں اور جہاں دنیا کا کوئی بھی شخص اپنی بات کہہ سکتا اور اپنا موقف بیان کرسکتا ہے۔ اس قسم کے اداروں کی مدد سے جہاں لوگ ایک دوسرے سے رابطے میں رہتے اور دیگر بعض فوائد حاصل کرتے ہیں وہیں فحاشی اور بے راہ روی کا بھی ایک بازار گرم ہوجاتا ہے اور اس سے بڑھ کر یہ کہ تخریبی اور اسلام دشمن خیالات والے لوگ بھی ان سے بھرپور فائدہ اٹھاتے اور اپنی سراسر منفی سرگرمیوں کے استعمال کے لیے ان اداروں کا سہارا لیتے ہیں۔ کوئی بھی ملحد و دہریہ کسی بھی فرضی نام وتعارف سے، بلکہ ایک ایک وقت میں بیسیوں فرضی ناموں سے یہاں آن موجود ہوتا ہے، عقائد اسلام کو تختۂ مشق بناتا، اسلاف امت کے خلاف دلِ ماؤف کا غبار نکالتا، صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین پر سب وشتم کرتا، انبیائے کرام علیہم السلام کا تمسخر اڑاتا، اللہ جل شانہ کی ذات تک سے استہزاء کرتا اور اہل اسلام کے قلوب کو چھیدتا اور زخمی کرتا ہے......وقت گذاری یا خاندانی روابط کے لیے یہاں آیا ہوا کوئی مسلمان نوجوان جب اس قسم کی ناقابل برداشت خرافات کو دیکھتا ہے تو بے تاب ہوکر چیخ اٹھتا ہے مگر اس کا چیخنا اور ماہی بے آب کی طرح تڑپنا ان شیاطین کے لیے مزید تسکین قلب کا سامان بنتا ہے، وہ چلاّتا ہے تو جواب میں اس پر قہقہے لگائے جاتے ہیں، وہ اپنے آقا صلی اللہ علیہ وسلم کی عزت وناموس کی دہائی دیتا ہے تو اس کی بے بسی کا لطف لیتے ہوئے اس پر سیٹیاں بجائی جاتی ہیں، وہ دوسری طرف منہ پھیرتا ہے تو ہر طرف کوئی نہ کوئی ابلیس بیٹھا اس کا منہ چڑا رہا ہوتا ہے، وہ گھبرا کر آنکھیں بند کرتا ہے تو ان کے زہرناک کفریہ جملے اس کے کانوں میں پگھلے ہوئے سیسے کی مانند اترتے چلے جاتے ہیں......اگر وہ بدنصیبی سے اس ایمان کش ماحول سے سمجھوتہ کرلے تو رفتہ رفتہ اس کے دل سے ایمان کی حساسیت اور غیرت کی حرارت ختم ہوتی چلی جاتی ہے، اس قسم کی خرافات وبکواسات اسے معمول کا حصہ لگنے لگتی ہیں، ان خرافات پر غصے سے بپھر جانے والے لوگ اسے بے وقوف، نادان، حکمت ومصلحت سے عاری

اور اسلام کی بدنامی کا باعث بننے والے نظر آتے ہیں ...... پھر ایک دن ایسا بھی آتا ہے جب ایسے ہی کسی ایمان سوز لطیفے، کسی کفریہ کارٹون، کسی زندیقانہ استہزائیہ جملے سے اس کے دل میں بغض، نفرت یا کدورت کے بجائے تلذذ کا احساس پیدا ہونے لگتا ہے، یہی وہ دن ہوتا ہے جب اس کے دل سے ایمان کا جنازہ دھیرے سے نکل جاتا اور کفر وزندقہ اس میں داخل ہو جاتا ہے جبکہ اس نادان کو اس کا احساس تک نہیں ہوتا، انا للہ وانا الیہ راجعون۔ **اللھم انا نعوذ بک من الفتن ما ظھر منھا و ما بطن...... وقد قال و صدق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم : ''من رای منکم منکرا فلیغیرہ بیدہ و ان لم یستطع فبلسانہ و ان لم یستطع فبقلبہ و ذالک اضعف الایمان.''**

اس قسم کی شیطانی حرکات کا تدارک نہ تو کوئی تنہا فرد کر سکتا ہے اور نہ کوئی جماعت، اس کی مکمل روک تھام کا انتظام صرف حکومتی سطح پر کیا جا سکتا ہے اور ایک اسلامی ہونے کا دعوی کرنے والی حکومت کا اولین فرض ہے کہ وہ ہر قسم کی مجبوریوں کو بالائے طاق رکھ کر اپنی پوری صلاحیت اور طاقت خرچ کر کے ہر قیمت پر اس سلسلے کی مستقل بنیادوں پر روک تھام کا بندوبست کرے۔ لیکن افسوس کہ ہماری گورنمنٹ جو بجلی گیس کے بل وصول کرنے میں بہت چست، دینی کتابیں ضبط کرنے میں بہت مستعد، علماء واہل دین کی غلطیاں تلاش کرنے میں بہت پھرتیلی، مساجد کے سپیکر اتارنے میں بہت جلد باز اور داڑھی والوں، ممتاز قادری جیسے ناموس رسالت کے متوالوں اور دین داروں کو پکڑنے، پھانسیاں دینے اور جعلی مقابلوں میں قتل کرنے کی بہت شوقین ہے، یہی حکومت توہین رسالت اور توہین صحابہ جیسے حساس معاملات پر اندھی، بہری، گونگی، نااہل، سست اور اپاہج بن جاتی ہے، تب پوری قوم کی بیک آواز فریادیں بھی اس کو خواب خرگوش سے بیدار کرنے کے لیے ناکافی ثابت ہوتی ہیں۔ آسیہ مسیح، سلمان تاثیر، سلمان حیدر اور وقاص گورایہ جیسے سرکش باغیان بارگاہِ رسالت کھلے عام پھرتے ہیں اور حکومت کے باغی ہونے کا ادنیٰ سا شبہ بھی کسی کو تختہ دار پر لٹکانے یا کسی ویران سڑک پر خاک وخون میں تڑپا دینے کے لیے کافی سمجھا جاتا ہے۔ سرکار کے دشمن تو زمین کی تہہ سے ڈھونڈ ڈھونڈ کر نکالے جاتے ہیں مگر محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے باغی اور شاتم یورپی ملکوں کے ویزے لے کر سرکار کی ناک کے نیچے سے پورے کروفر اور شان وشوکت کے ساتھ بیرون ملک سدھارتے ہیں۔

اس تکلیف دہ صورت حال میں اس خبر سے یقیناً ہماری طرح ہر صاحب دل مسلمان کو خوشی ہوئی ہے کہ ہائی کورٹ کے ایک جج جناب شوکت عزیز صدیقی نے اس مسئلہ پر ایکشن لیتے ہوئے سرکاری اداروں کو فوری طور پر عوامی روابط کی ان ویب سائٹس سے ایسا گستاخانہ مواد ہٹانے اور اس مواد کی اشاعت کا حصہ بننے والے شر پسند افراد کو پکڑ کر کیفر کردار تک پہنچانے کا حکم دیا ہے۔ محترم جج صاحب کے اس کیس کی سماعت پر دیئے گئے ریمارکس ایمان افروز ہیں، ہم ان کی بھرپور تائید کرتے ہوئے ان کی استقامت اور قبولیت کے

لیے اللہ جل شانہ کی بارگاہ میں دعا گو ہیں اور حکومت سے یہ مطالبہ کرتے ہیں کہ الیکٹرانک میڈیا، پرنٹ میڈیا اور سوشل میڈیا تینوں کو سخت اخلاقی قوانین اور دینی حدود و قیود کا پابند بنایا جائے، ان پر فحاشی وعریانی کی سختی سے روک تھام کی جائے اور کسی شخص، ادارے یا ملک کو ہرگز اس بات کی اجازت نہ دی جائے کہ وہ انبیائے کرام علیہم السلام، صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین یا شعائر اسلام کو طنز یا استہزاء کا نشانہ بنا کر یا اس کی سرپرستی کر کے ملک میں فساد، بدامنی اور انارکی پھیلائے۔ وماعلینا الا البلاغ ☆☆☆☆

حضرت ڈاکٹر عبدالحئی عارفی رحمہ اللہ

## رحمتِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی بچوں پر شفقت

حضور نبی کریم ﷺ بچوں پر بہت شفقت فرماتے تھے۔ ان سے محبت کرتے، ان کے سر پر ہاتھ پھیرتے، ان کو پیار کرتے اور ان کے حق میں دعائے خیر فرماتے۔ بچے قریب آتے تو ان کو گود میں لے لیتے، ان کو بڑی محبت سے کھلاتے۔ کبھی بچے کے سامنے اپنی زبان مبارک نکالتے، بچہ خوش ہوتا اور بہلتا۔ کبھی لیٹے ہوئے ہوتے تو اپنے قدموں کے تلووں پر بچے کو بٹھا لیتے اور کبھی سینۂ اطہر پر بچے کو بٹھا لیتے۔

اگر کئی بچے ایک جگہ جمع ہوتے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان کو ایک قطار میں کھڑا کر دیتے اپنے دونوں بازوؤں کو پھیلا کر بیٹھ جاتے اور فرماتے، بھئی تم سب دوڑ کر ہمارے پاس آؤ! جو بچہ سب سے پہلے ہم کو چھولے گا اس کو ہم یہ اور یہ دیں گے۔ بچے بھاگ کر آپ کے پاس آتے، کوئی آپ کے پیٹ پر گرتا، کوئی سینۂ اطہر پر، آپ ان کو سینہ مبارک پر لگاتے اور پیار کرتے۔ (خصائل نبوی)

حضور اکرم ﷺ جب بچوں کے قریب سے ہو کر گذرتے تو ان کو خود السلام علیکم فرماتے اور ان کے سر پر ہاتھ رکھتے اور چھوٹے بچوں کو گود میں اٹھا لیتے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کسی کی ماں کو دیکھتے کہ اپنے بچے سے پیار کر رہی ہے تو بہت متاثر ہوتے۔ کبھی ماؤں کی بچوں سے محبت کا ذکر آتا تو فرماتے کہ اللہ تعالیٰ جس شخص کو اولاد دے اور وہ اس سے محبت کرے اور اس کا حق بجا لائے تو وہ دوزخ کی آگ سے محفوظ رہے گا۔

جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم سفر سے تشریف لاتے تو راستے میں جو بچے ملتے انہیں نہایت شفقت سے اپنے آگے یا پیچھے سواری پر بٹھا لیتے تھے، بچے بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے بڑی محبت کرتے تھے، جہاں آپ کو دیکھا، لپک کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس پہنچ گئے۔ آپ ایک ایک کو گود میں اٹھاتے، پیار کرتے اور کوئی کھانے کی چیز عنایت فرماتے، کبھی کھجوریں، کبھی تازہ پھل اور کبھی کوئی اور چیز۔

نماز کے وقت مقتدی عورتوں میں سے کسی کا بچہ روتا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نماز مختصر کر دیتے تاکہ بچے کی ماں بے چین نہ ہو۔ (خصائل نبوی......بحوالہ: اسوۂ رسول اکرم)

مولانا محمد عبدالحمید تونسوی مدظلہ

# حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی قبر کے متعلق اہم توضیح

اہل اسلام کا متفقہ عقیدہ یہ ہے کہ حضرت عیسیٰؑ کو اللہ تعالیٰ نے اپنی قدرت کاملہ سے بغیر باپ کے پیدا فرمایا اور انہیں سولی پر نہیں چڑھایا گیا بلکہ زندہ ہی آسمانوں پر اٹھا لیا گیا، قیامت کے قریب وہ آسمان سے زمین پر نازل ہوں گے، چالیس یا پینتالیس برس زمین پر رہیں گے پھر ان کا انتقال ہوگا، حضور اکرم ﷺ کے روضہ مبارک میں دفن ہوں گے۔

متعدد روایات میں یہ مضمون وارد ہے کہ اسی حجرہ مبارک میں آنحضرت ﷺ اور حضرات شیخینؓ کی تین قبور مبارکہ کے ساتھ چوتھی قبر حضرت عیسیٰؑ کی بھی ہوگی اور وہ روز حشر انہی کے ساتھ محشور ہوں گے۔

(۱)......حضرت عبداللہ بن عمروؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**''ینزل عیسی بن مریم إلی الأرض فیتزوج ویولد له ویمکث خمسا وأربعین سنة ثم یموت فیدفن معی فی قبری فأقوم أنا وعیسی بن مریم فی قبر واحد بین أبی بکر وعمر''** (مشکوۃ: رقم الحدیث؛۵۵۰۸، وفاء الوفاء باخبار دار المصطفیٰ لابن جوزی: باب لا ینبغی رفع الصوت فی المسجد ،۳۲۵/۲ بحوالہ کنز العمال للهندی ،شرح مشکاۃ للطیبی الکاشف عن الحقائق للسنن : کتاب الفتن باب نزول عیسیٰ؛۳۴۸۰/۱۱،مرقاۃ شرح مشکوۃ:۳۴۹۶/۸،تحفۃ الاحوذی: کتاب المناقب؛باب ماجاء فی فضل النبی؛۶۲/۱۰،مواهب اللدنیه :۳۸۲/۲،زرقانی علی المواہب:۲۹۶/۸............ **ویدفن عیسی ابن مریم ؑ مع البنی ﷺ فی روضته**..الخ (علامہ عبدالوہاب شعرانی) مختصر تذکرۃ القرطبی ۱۷۵، طبع مصر)

حضرت عیسیٰؑ (قرب قیامت میں، آسمان سے ) زمین پر اتریں گے تو وہ نکاح کریں گے اور انکی اولاد ہوگی، دنیا میں ان کی مدت قیام (تقریباً) پینتالیس (۴۵) برس ہوگی، پھر انکی وفات ہو جائے گی اور وہ میری قبر یعنی میرے مقبرہ میں میرے پاس دفن کئے جائیں گے (چنانچہ قیامت کے دن) میں اور عیسیٰؑ ابن مریم دونوں ایک ہی مقبرہ سے ابوبکرؓ اور عمرؓ کے درمیان اٹھیں گے۔

(۲)......حضرت عبداللہ بن سلامؓ بیان کرتے ہیں کہ:

**''مَكْتُوبٌ فِي التَّوْرَاةِ صِفَةُ مُحَمَّدٍ وَعِيسَى ابْنِ مَرْيَمَ يُدْفَنُ مَعَهُ قَالَ فَقَالَ أَبُو مَوْدُودٍ وَقَدْ بَقِيَ فِي الْبَيْتِ مَوْضِعُ قَبْرٍ، هَذَا حَدِيثٌ حَسَنٌ غَرِيبٌ''** (ترمذی: ابواب المناقب: رقم الحدیث، ۳۶۱۷ قصص القرآن للسیوهاروی :۳۹۶/۴،طبع دارالاشاعت کراچی)......تورات میں حضرت محمد ﷺ کے

اوصاف مذکور ہیں (ان میں یہ بھی ہے ) اور حضرت عیسیٰؑ آپ کے ساتھ دفن کیے جائیں گے۔

(۳)......حضرت عبداللہ بن سلامؓ اپنے آباؤ اجداد سے روایت نقل کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ:

" يُدْفَنُ عِيسَى عَلَيْهِ السَّلَامُ مَعَ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، وَصَاحِبَيْهِ فَيَكُونُ قَبْرُهُ الرَّابِعُ."[معجم الکبیر للطبرانی رقم الحدیث ۳۸۴]

(۴)......ایک موقع پر حضرت عائشہؓ نے اسی مقام پر اپنے لیے تدفین کی خواہش ظاہر کی تو آنحضرت ﷺ نے حضرت عائشہؓ سے فرمایا کہ:

''قَالَ: وأنى لک، ذٰلِک الْموضع مَا فِيهِ إلاَّ قَبْرِی وقبر أبی بکر وَعمر، وَفِيه عِيسَى بن مَرْيَم عَلَيْهِمَا الصَّلَاة وَالسَّلَام ''(عمدۃ القاری شرح صحیح البخاری: کتاب الجنائز؛ باب ماجاء فی قبر النبی ﷺ: ۲۲۸/۸)......تیرے لئے یہ کہاں ممکن ہے؟ اس مقام پر تو صرف میری اور ابوبکر اور عمرؓ کی قبریں ہونگی اور عیسیٰؑ ابن مریم بھی اسی جگہ مدفون ہونگے۔

(۵)......حضرت سعید ابن مسیّبؒ فرماتے ہیں کہ روضہ اقدس میں ایک قبر کی جگہ موجود ہے اس میں عیسیٰ ابن مریمؑ دفن ہوں گے۔[اخبار مدینہ: ۱۳۵]

(۶)......مفتی اعظم پاکستان حضرت مولانا مفتی محمد شفیع رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''حضرت عیسیٰؑ [دوبارہ آسمان سے زمین پر نازل ہونگے ] اس کے بعد آپ کی وفات ہوجائے گی۔ نبی کریم ﷺ کے روضہ اطہر میں چوتھی قبر آپ کی ہوگی'' [ختم نبوت: ۶۷۶ بحوالہ الاشاعۃ للبرزنجی: رقم الحدیث؛ ۵۵]

☆......حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ [اہل اسلام کے اجماعی عقیدہ کی وضاحت میں ] لکھتے ہیں کہ:

''یہودیوں کا یہ کہنا ہے کہ عیسیٰؑ مقتول ومصلوب ہوکر دفن ہوگئے اور پھر زندہ نہیں ہوئے۔ اوران کے اس خیال کی حقیقت قرآن کریم نے سورۃ نساء کی آیت ''وَمَا قَتَلُوهُ وَمَا صَلَبُوهُ وَلَكِن شُبِّهَ لَهُمْ '' میں واضح کردی ہے اور اس آیت میں بھی ''وَمَكَرُواْ وَمَكَرَ اللّهُ''............

نصاریٰ کا کہنا یہ تھا کہ عیسیٰؑ مقتول ومصلوب تو ہوگئے مگر پھر دوبارہ زندہ کرکے آسمان پر اٹھالیے گئے۔ مذکورہ آیت میں ان کے اس غلط خیال کی بھی تردید کردی اور بتلادیا کہ جیسے یہودی اپنے ہی آدمی کو قتل کرکے خوشیاں منارہے تھے اس سے یہ دھوکہ عیسائیوں کو بھی لگ گیا کہ قتل ہونے والے عیسیٰؑ ہیں اس لیے [شُبِّهَ لَهُمْ] کے مصداق یہود کی طرح نصاریٰ بھی ہوگئے۔

ان دونوں گروہوں کے بالمقابل اسلام کا وہ عقیدہ ہے جو اس آیت اور دوسری کئی آیتوں میں وضاحت سے بیان ہوا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ان کو یہودیوں کے ہاتھ سے نجات دینے کے لیے آسمان پر زندہ اٹھالیا۔ نہ ان کو قتل کیا جاسکا نہ سولی پر چڑھایا جاسکا، وہ زندہ آسمان پر موجود ہیں اور قرب قیامت میں آسمان

سے نازل ہوکر یہودیوں پر فتح پائیں گے اور آخر میں طبعی موت سے وفات پائیں گے۔[معارف:۷۸/۲]

حافظ ابن حجرؒ نے اسی عقیدہ پر تمام امت مسلمہ کا اجماع نقل کیا ہے۔[تلخیص الحبیر:۳۱۹]

امام نوویؒ اور علامہ ابن کثیرؒ نے لکھا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی احادیث اس معاملہ میں متواتر ہیں کہ آپ ﷺ نے حضرت عیسیٰ کے قبل قیامت نازل ہونے کی خبر دی ہے۔(نووی شرح مسلم:۲/۴۰۳۔تفسیر ابن کثیر: تحت آیت "وانه لعلم للساعة"۴۳:۶۱)

نیز عصر حاضر کے علمائے عرب کا فیصلہ بھی اسی کے موافق ہے۔

**''ذهب أهل السنة والجماعة إلى أن المسيح عيسىٰ عليه الصلوة والسلام لم يزل حياً،وأن الله رفعه إلى السماء وأنه سينزل آخر الزمان عدلاً يحكم بشريعة نبينا محمد ﷺ ويدعو إلى ما جاء به من الحق، وعلى ذلك دلت نصوص القرآن والأحاديث الصحيحة.''**[فتاویٰ علماء البلدالحرام:۴۶۰ طبع ریاض سعودی عرب]

مگر دور حاضر کے متجدد جاوید احمد غامدی صاحب کا بیان یہ ہے کہ:

''سیدنا مسیح کے بارے میں جو کچھ قرآن سے میں سمجھ سکا ہوں وہ یہ ہے کہ ان کی روح قبض کی گئی اور اس کے فوراً بعد ان کا جسد مبارک اٹھالیا گیا تھا کہ یہود اس کی بے حرمتی نہ کریں۔ یہ میرے نزدیک ان کے منصب رسالت کا ناگریز تقاضا تھا۔'' [ماہنامہ اشراق:۴۵،اپریل ۱۹۹۵ء]

قارئین کرام! غامدی صاحب کا مذکورہ خودساختہ نظریہ کتاب وسنت کے سراسر خلاف اور امت مسلمہ کے اجماعی عقیدہ سے متصادم ہے کیونکہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی حیات اور ان کے نزول کا عقیدہ کتاب اللہ کے واضح حکم اور احادیث متواترہ سے ثابت ہے، جس کا انکار کفر ہے۔

**(دیکھئے ہمارا رسالہ ''غامدی صاحب کا منہج فکر'': ۵۵۔۵۶)**

**فائدہ**: امام ابوداؤد رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ: حضرت عائشہؓ کے کمرے میں جو آنحضور ﷺ کو دفن کیا گیا وہاں ایک قبر کی جگہ خالی ہے۔اس میں حضرت حسن بن علیؓ کو دفن کرنے پر حضرت عائشہؓ بھی راضی تھیں، لیکن بنوامیہ مانع ہوئے۔ پھر حضرت عبدالرحمٰنؓ بن عوف کو دفن کرنے پر بھی آپ راضی تھیں، لیکن انہیں وہ جگہ نہ ملی، پھر حضرت عائشہؓ سے کہا گیا کہ آپ کو یہاں دفن کریں گے، مگر اس پر بھی وہ راضی نہ ہوئے، بلکہ دوسری ازواج مطہرات کے ساتھ جنت البقیع میں سیدہ عائشہؓ کو دفن کیا گیا۔شاید ان سب کاموں میں یہ حکمت تھی کہ یہ جگہ حضرت عیسیٰؑ کی قبر کیلئے ہوگی۔[اشعة اللمعات:۳۷۶/۴۔مرقاۃ شرح مشکوۃ:۳۴۹۶/۸،تحت رقم الحدیث:۵۵۰۸]

**''وقد بقي في البيت) أى في حجرة عائشة (موضع قبر) فقيل بينه صلى الله عليه**

وسلم وبين الصديقين وهو الأقرب إلى الأدب،وقيل بعد عمر وهو الأظهر، فقد قال الشيخ الجزرى:وكذا أخبرنا غير واحد ممن دخل الحجرة، ورأى القبور الثلاثة على هذه الصفة النبى صلى الله عليه وسلم مقدم،وأبوبكرمتأخرمنه رأسه تجاه ظهر النبى صلى الله عليه وسلم ورأس عمر كذلك من أبى بكر تجاه رجلى النبى صلى الله عليه وسلم وبقى موضع قبر واحد إلى جنب عمر وقد جاء أن عيسى عليه السلام بعد لبثه فى الأرض يحج ويعود،فيموت بين مكة والمدينة، فيحمل إلى المدينة فيدفن فى الحجرة الشريفة إلى جنب عمرفيبقى هذان الصحابيان الكريمان مصحوبين بين هذين النبيين العظيمين عليهما الصلاة والسلام، ورضى الله عنهما إلى يوم القيامة (رواه الترمذى) ''(مرقاۃ شرح مشکوۃ: كتاب الفضائل :باب فضائل سید المرسلین صلواۃ اللہ وسلامہ علیہ؛۹/۳۶۹۳)

''وأخرج الترمذى من حديث عبد الله بن سلام قال مكتوب فى التوراة صفة محمد وعيسى بن مريم عليهما السلام يدفن معه قال أبو داود أحد رواته وقد بقى فى البيت موضع قبر وفى رواية الطبرانى يدفن عيسى مع رسول الله صلى الله عليه وسلم وأبى بكر وعمر فيكون قبرا رابعا ''(فتح الباری لابن حجر عسقلانی: كتاب الفتن ،باب ماذکر النبی ﷺ؛۱۳/۳۰۸،تحفۃ الاحوذی شرح ترمذی: کتاب المناقب،باب ماجاء فی فضل النبی ﷺ،۱۰/۶۲)

مذکورہ دلائل وبینات سے جہاں یہ بات روز روشن کی طرح واضح ہوگئی کہ حضرت عیسیٰؑ آسمانوں پرزندہ ہیں اورقرب قیامت میں وہ آسمان سے زمین پرنازل ہونگے اورتقریباً پینتالیس سال زمین پر رہنے کے بعدان کاانتقال ہوگااورآنحضور ﷺ کے روضہ انور میں حضرات شیخینؓ کے ساتھ مدفون ہوں گےاورحجرہ عائشہؓ میں چوتھی قبرآپؑ کی ہوگی۔وہاں اس سے یہ بھی ثابت ہوا کہ منکرین ختم نبوت کا یہ دعویٰ کہ حضرت عیسیٰؑ کی وفات ہوچکی[نعوذ باللہ]اوران کی قبرسرینگر[کشمیر] میں ہے،سراسرجھوٹ اورغلط ہے۔ ☆☆

بندہ کے دادا استاد شیخ العرب والعجم حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی رحمہ اللہ اپنے معتمد خاص مولانا نجم الدین اصلاحیؒ(مرتب مکتوبات شیخ الاسلام)کے نام مکتوب میں تحریرفرماتے ہیں:

''آپ مخالفوں پررد کرنے میں نہایت نرم الفاظ استعمال کرتے ہیں،میرے خیال میں یہ نہ ہونا چاہیے،سبّ وشتم سے تو بچنا ضروری ہے،لیکن رد کرنے میں الفاظ سخت اور زوردار ہونے چاہییں۔'' [مکتوبات شیخ الاسلام،مکتوب نمبر۱۰۶،ص:۲۵۶،ج:۳،ناشر:مجلس یادگارِاسلام]

[بحوالہ حسین یادیں:۲۷] حمزہ احسانی

تحقیق وترتیب: مولانا مفتی محمد اعظم ہاشمی، فیصل آباد

# حضرت مولانا شاہ عبدالقادر رائے پوریؒ......کی ایک مجلس

منکرین حیات انبیاء کے بارے میں حضرت مولانا شاہ عبدالقادر رائے پوری رحمہ اللہ کا ارشادِ گرامی:

''مولوی عنایت اللہ شاہ صاحب بخاری کا یہ عقیدہ بالکل غلط ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا بدن مبارک بغیر روح کے قبر مبارک میں ہے۔ میرا عقیدہ وہی ہے جو ہمارے حضرات دیوبند کا ہے۔ اور یہی صحیح مسلک ہے۔[۱]

حضرت رائے پوریؒ ۲۷ ستمبر ۱۹۵۸ء کی شام کوٹھی نمبر ۴۱، ایمپرس روڈ لاہور میں مقیم تھے کہ حضرت رائے پوریؒ کی خدمت میں مولانا عنایت اللہ شاہ بخاری مع اپنے چند ساتھیوں کے آئے اور آتے ہی انکار حیاتِ انبیاء کا مسئلہ چھیڑ دیا اور اکابر دیوبند کے مسلک کی تردید شروع کر دی، کچھ حوالہ جات پیش کرتے رہے۔ حاضرین میں سے بعض علماء نے ان کی تردید کی، مولانا عنایت اللہ صاحب نے ''فیض الباری'' کی عبارت پیش کی، حضرت مولانا محمد انوریؒ لائل پوری (فیصل آبادی) اور دیگر علماء نے ٹوکا کہ آپ خلطِ مبحث کرتے ہیں، فیض الباری کی عبارت کا مطلب تو یہ ہے کہ جس طرح دنیا میں ارواح انبیاء کرام علیہم السلام اعمالِ طیبات میں مشغول رہتی ہیں بعینہ اسی شان سے قبر میں بھی اعمالِ طیبات میں مشغول رہتی ہیں، نہ دنیا میں تعطّل ہوا نہ قبور میں۔ اور یہ ظاہر ہے کہ دنیا میں روح مع الجسد کام کرتی رہی، قبور میں بھی روح مع الجسد کام کرتی ہے، نیز حضرت مولانا سیّد محمد انور شاہ صاحب فرماتے ہیں: یہ جو حدیث شریف میں آتا ہے کہ جب کوئی سلام عرض کرتا ہے تو روح مبارک لوٹا دی جاتی ہے، اس حدیث کا مطلب یہ ہے کہ روح کا جو استغراق اللہ تعالیٰ کے دربار کی طرف تھا، سلام کے وقت اس کو ہٹا کر سلام کا جواب دینے کی طرف روح کو متوجہ فرما دیا جاتا ہے۔ روح دونوں حالتوں میں بدن میں موجود رہتی ہے۔ [۲] (مولانا عنایت اللہ صاحب اس کا جواب نہ دے سکے۔)

پھر مولانا محمد انوری رحمہ اللہ نے فرمایا کہ حضرتِ گنگوہیؒ، فتاویٰ رشیدیہ جلد اوّل ص ۹۲ ر میں فرماتے ہیں کہ: انبیاء کرام علیہم السلام کے سماع میں کسی کو اختلاف نہیں، اسی لئے فقہائے کرام نے قبر شریف پر سلام عرض کرتے وقت شفاعت کا سوال کرنے کو لکھا ہے۔ [۳] اگر مولانا عنایت اللہ صاحب کی طرح یہ مان لیا جائے کہ بدن کا روح سے کوئی تعلق نہیں، روح آسمان پر ہے اور بدن قبر میں بغیر روح کے رکھا ہے تو

سلام اور سوالِ شفاعت بے معنی ہے۔) نیز یہ کہ امام غزالیؒ فرماتے ہیں کہ حیاتِ انبیاء جسمانی ہے۔اس کا جواب بھی مولانا عنایت اللہ صاحب نہ دے سکے۔ ہاں یہ ضرور ہوا کہ وہ شور مچاتے تھے جس سے تنگ آکر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ اور مولانا خدا بخش صاحب ملتانیؒ مجلس سے اُٹھ کر چلے گئے اور دیگر علماء آدابِ مجلس کا بھی لحاظ رکھتے تھے۔

مولوی عنایت اللہ صاحب اِدھر اُدھر کی غیر متعلقہ عبارات پڑھتے جاتے تھے جن کا اصل مسئلہ سے کوئی تعلق نہ تھا۔ مثلاً خواب میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھنا کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا بدن مبارک حقیقت میں خواب دیکھنے والے کے پاس نہیں آتا۔اس کے متعلق حضرت رائے پوری رحمہ اللہ نے فرمایا، یہ تو ٹھیک ہے مگر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم روضہ اقدس میں زندہ ہیں،لیکن مولانا عنایت اللہ صاحب حضرت کی آواز لوگوں کو سننے ہی نہیں دیتے تھے،اپنی خوب سناتے تھے۔ جب ان کو کہا گیا:انك میت و انهم میتون [الزمر:۳۰] یہ آیت مکّی ہے،تو کیا آپ کے نزدیک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی موت کفّار کے برابر ہوئی،تو ان کو اقرار کرنا پڑا کہ بھلا ایک رسول برحق کی موت کفار کی طرح کیسے ہوسکتی ہے؟ پھر وہ جلدی اُٹھ کر چلے گئے،حالانکہ نمازِ مغرب کا وقت بالکل قریب تھا۔

۲۸ستمبر ۱۹۵۸ء بعد نمازِ فجر حضرتِ رائے پوری رحمہ اللہ نے مولانا محمد انوری لائل پوریؒ کو اپنے پاس بلا کر بٹھایا اور فرمایا کہ کل شام جو کچھ وہ حضرات فرما رہے تھے... اب وقت کافی ہے آپ تفصیل سے ہمارے حضراتِ اکابر کا مسلک واضح فرمائیں۔ تو مولانا موصوف نے اپنے اکابر حضرات مثلاً حضرت گنگوہیؒ،حضرت نانوتویؒ،حضرت مولانا خلیل احمد سہارن پوریؒ،حضرت مولانا سید محمد انور شاہ کشمیریؒ،حضرت مولانا حسین احمد مدنیؒ،حضرت مولانا شبیر احمد عثمانیؒ،حضرت نواب قطب الدین دہلویؒ و دیگر اکابر کی عبارات پڑھ کر مع تشریحات مجمع عام میں جو تقریباً دوسو سے زیادہ حضرات ہوں گے،حضرت رائے پوریؒ کے سامنے عرض کیں۔ نیز حضرت ملا علی قاری رحمہ اللہ کی مرقات کی عبارات و حضرتِ شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ و علامہ عبدالرؤف مناویؒ شارح جامع صغیر سیوطی کی عبارات و نیز نبراس شرح شرح عقائد علامہ عبدالعزیز پرھاڑویؒ،اور زادالمعاد علامہ ابن قیمؒ اور احیاء العلوم امام غزالیؒ و شفاء السقام حضرتِ محدث تقی الدین سبکیؒ کی عبارات پیش کیں کہ یہ سب حضرات حیاتِ انبیاء علیہم السلام جسمانی مانتے ہیں۔ اور احادیثِ عرضِ صلوٰۃ بھی پڑھ کر سنائیں۔ پھر یہ عرض کیا کہ یہ حضرات (مولانا عنایت اللہ صاحب اوران کے ہم نوا) کہتے ہیں کہ فقط جسدِ اطہر بلا روح روضہ اقدس میں موجود ہے،اس کو یہ حضرات حیات برزخی سے تعبیر کرتے ہیں اور روحانی اس معنی میں مانتے ہیں کہ روح زندہ ہے۔

حضرت اقدس بڑی توجّہ سے سنتے رہے، پھر فرمایا:

''یہ تو بالکل غلط ہے، جو یہ حضرات کہتے ہیں، بلکہ روح مع البدن روضہ اقدس میں زندہ ہیں۔'' ۵

ایسے ہی دیگر انبیاء کرام علیہم السلام کا حال ہے۔

عرض کیا کہ: "الأنبیاء أحیاء فی قبورھم یصلون" کا مطلب ہمارے اکابر بزرگانِ دیوبند و دیگر محققین یہ لیتے ہیں کہ جس طرح دنیا میں اعمال طیبات سے کسی وقت تعطّل نہیں ہوا، بالکل اسی طرح قبور میں بھی اعمالِ طیبّہ سے انبیاء کرام علیہم السلام کو تعطّل نہیں ہے، دائما ترقی ہوتی رہتی ہے۔ یہ ظاہر ہے کہ دنیا میں روح مع الجسد ہی اعمالِ طیبہ کرتی رہی، بالکل یہی شان قبور میں ہے۔ ۶

حضرتِ اقدسؒ نے فرمایا: ''یہی صحیح مسلک ہے جو ہمارے حضرات دیوبند کا ہے۔''

یہ عرض کیا گیا کہ: ''یہ حضرات (اشاعتی) روضۂ اقدس پر حاضری اور وہاں طلبِ شفاعت اور صلوٰۃ وسلام کو ممنوع قرار دیتے ہیں۔''

حضرتؒ نے فرمایا: ''توبہ توبہ! یہ تو نجدی بھی نہیں کہتے۔ نجدیوں کو بھی ہم نے دیکھا ہے کہ وہ الصلوٰۃ والسلام علیک یارسول اللہ مواجہہ شریف پر حاضر ہو کر عرض کرتے ہیں۔''

الحمدللہ! سب سامعین کی پوری پوری تشفّی ہوگئی، اور حضرت نے پھر فرمایا:

''عقیدہ وہی صحیح ہے جو اکابرِ دیوبند فرماتے ہیں۔'' ۷

اور فرمایا: ''بھائی! ہم تو اپنے بزرگوں کے تابع ہیں۔'' اس وقت مجلس میں بہت سے علماء کرام بھی موجود تھے۔ مثلاً حضرت مولانا عبدالوحید خواہرزادہ، حضرت رائے پوریؒ، حضرت مولانا محمد انور لائل پوریؒ، مولانا محمد سعید سرگودہا، مولانا حافظ اللہ دادؒ، مولانا محمد ابراہیمؒ، ڈاکٹر محمد امیرؒ اوکاڑہ۔ حاجی محمد اسماعیل لدھیانویؒ، مولانا عزیزالرحمٰن انوریؒ، مولانا عبداللہ دھرم کوٹیؒ، مولانا عبدالعزیزؒ رائے پور گجراں، پیر جی عبداللطیفؒ، حافظ ولی محمدؒ تلونی و دیگر متعدد حضرات موجود تھے۔ وصلی اللہ علی النبی الکریم وعلی الہ واصحابہ اجمعین

حوالہ جات:

ا۔ کہ حضرت نبی کریم ﷺ اپنی قبر مبارک میں زندہ ہیں اور آپ کی حیات دنیا کی سی ہے، بلا مُکلّف ہونے کے [المہند :۳۲] اسی طرح ۲۲؍جون ۱۹۶۲ء کو حضرت قاری محمد طیبؒ نے جو عقیدہ تحریر کیا کہ وفات کے بعد نبی کریم ﷺ کے جسد اطہر کو برزخ (قبر شریف) میں بتعلقِ روح حیات حاصل ہے اور اس حیات کی وجہ سے روضہ اقدس پر حاضر ہونے والوں کا آپ ﷺ صلوٰۃ وسلام سنتے ہیں۔ [ماہنامہ تعلیم القرآن، ماہ اگست ۱۹۶۲ء]

۲۔و فی فیض الباری: رَوَاہُ ابُوداود فِی رَدِّ رُوحِہ حِینَ یُسَلِّمُ عَلَیہ لَیسَ مَعنَاہ اَنَّہٗ یُرَدُّ رُوحُہ ای اَنَّہٗ

یُحیٰ فِی قَبرِہ بَل تَوَجّہ مِن ذٰلِکَ اِلی ھَذا الجَانبِ فَھُوَ حَیّ فِی کِلتَا الحَالَتین. [۶۵/۲]... ابوداوٗد کی روایت میں جو سلام کے وقت آپ ﷺ کی روح لوٹنے کا جو ذکر ہے اس کا یہ معنیٰ نہیں کہ آپ ﷺ کی روح اس طرح لوٹائی جاتی ہے کہ آپ ﷺ کو آپ کی قبر میں زندہ کیا جائے بلکہ اس سے مراد آپ ﷺ کو اس سلام کی طرف متوجہ کرنا ہے زندہ تو آپ ﷺ دونوں حالتوں میں ہیں۔(یعنی درود شریف پیش ہونے کے وقت بھی اور اس سے پہلے بھی)۔

۳۔فتاویٰ عالمگیریہ:۲۹۲/۱،الفقہ علی المذاہب الاربعہ:۶۴۱/۱،وفاء الوفاء:۱۹۷/۴

۴۔ان اکابر کی کتب کے حوالہ جات کے لئے دیکھیں: مقام حیات از علامہ خالد محمود پی ایچ ڈی لندن

۵۔علامہ انور شاہ کشمیریؒ فرماتے ہیں:۔یُرِیدُ بِقَولِہ اَلاَنبِیَاءُ اَحیَاء۔۔مَجمُوعُ الاَشخَاصِ لَا الاَروَاحِ فَقَط[تحیة الاسلام :۳۶]حضور اکرم ﷺ کے اس ارشاد کہ انبیاء اپنی قبروں میں زندہ ہوتے ہیں،اس کا مطلب فقط یہ نہیں کہ ان کی ارواح زندہ ہیں بلکہ اس حدیث کا مطلب یہ ہے کہ اشخاص الانبیاء(روح وبدن کے) مجموعہ کیساتھ زندہ ہیں۔

۶۔حضرت علامہ انور شاہ کشمیریؒ فرماتے ہیں:قَولُہ۔۔فَنَبِیُّ اللہِ حَیّ یُرزَقُ وَاَحیَاء فِی قُبُورِھِم یُصَلُّونَ تَسرَدّ فِی ذِکرِ الحَیوٰۃ اَفعَالُھَا لَا اَصلُھَا......فَاِنَّ اَجسَادَھُم حُرِّمَت عَلی الاَرضِ. [تحیة الاسلام :ص۳۶] حضور اکرم ﷺ کا ارشاد ہے کہ اللہ کا نبی زندہ ہوتا ہے اور اسے رزق بھی ملتا ہے اور یہ کہ انبیاء اکرام اپنی قبروں میں زندہ ہوتے ہیں اور نماز بھی پڑھتے ہیں یہ احادیث صرف حیات کا بیان نہیں کرتیں بلکہ افعال حیات بھی ثابت کرتی ہیں یا...یقیناً انبیاء کرام کے اجسام مطہرہ مٹی پر حرام کردیئے گئے ہیں۔

۷۔حضرات انبیاء کرامؑ اپنی قبروں میں بتعلق روح زندہ ہیں،اس کے ساتھ ساتھ عام مردے سے بھی جب سوال و جواب ہوتا ہے تو وہ بھی بتعلق روح مع الجسم ہوتا ہے،جیسا کہ علامہ انور شاہ کشمیریؒ فرماتے ہیں: ثُمَّ السّوَالُ عِندِی یَکُونُ بِا لجَسَدِ مَعَ الرّوحِ.[فیض الباری:۱۷۸/۴]

☆☆☆☆

## قارئین توجہ فرمائیں!

مجلّہ ''صفدر'' کے گذشتہ شمارے (کے صفحہ نمبر 18) پر مذکور عبارت:

''نیز مولانا شیر علی شاہ رحمہ اللہ کے ہاں مسلکی معاملات کو اِس قدر اہمیت ہی حاصل نہیں تھی۔''

کے بارے میں حضرت مولانا ابوایوب قادری مدظلہم کا کہنا ہے کہ: ''یہ الفاظ اِن اکابر کے شایان شان نہیں ہیں۔'' لہٰذا اِس عبارت کو یوں پڑھا جائے:

''حضرت مولانا شیر علی شاہ رحمہ اللہ کی خدمات کا میدان مختلف تھا۔''

نوٹ: اس مضمون کی طبع ثانی میں بھی مندرجہ بالا تصحیح کردی گئی ہے۔

خادم اہل سنت عبدالرحیم چاریاری غفرلہ

نوفل ربانی

# لاہور، کوئٹہ کراچی دھماکے......اور......ممکنہ وجوہات

جدید دنیا کی ایجادات نے '' موت'' کو کیسا سستا کردیا......سائنس نے مارنے کی رفتار کیسے بڑھادی......ایک دھماکہ چند کلو کا بارود اور خاندانوں کے خاندان اجڑ جاتے ہیں......موت کے سوداگروں کا بزنس روز افزوں ہے......وجہ کیا ہے!؟

انڈیاء کا ہاتھ ہے۔'را' پس پشت ہے۔عالمی طاقتوں کا کھیل ہے۔بلیک واٹر انوالو ہے۔خوارج کررہے ہیں۔باغی ناراض بلوچ پیشہ ور قاتل ہیں۔آپ کوئی بھی وجہ اُٹھالیں کوئی بھی ہوسکتا ہے بلکہ میں تو کہوں کہ یہ سارے عناصر ملتے ہیں تو دھماکہ وجود میں آتا ہے یہ سب باہم کڑیاں ملتی ہیں تو دہشت وبربریت کی داستان رقم ہوتی ہے۔......درست !!!......لیکن استعمال تو پاکستان کا ایک شہری ہوا اور وہ بھی ایک مبینہ مسلمان۔......تسلیم !!!......میڈیاء کا واویلہ بھی یہی، پینٹا گون اور دہلی کا فرمان بھی، یہی شیخ وقت کا فتوی بھی یہی ہے۔

سوال یہ ہے کہ یہ نوجوان اس راہ پر چلا ہی کیوں؟......بھرپور جوانی جس میں جینے کا سواددو چند ہوتا ہے!!!...... کیوں ایک کڑیل جوان موت کی وادی پر چل نکلتا ہے؟ جب ایک طرف نوجوان لمبی زندگی کی اُمیدیں باندھے منصوبے بنارہا ہوتا ہے تو وہیں ایک دوسرا نوجوان ہاتھ میں ریموٹ پکڑ کر خود کو اڑاتا ہے؟......کبھی سوچا؟......نہیں تو آج سوچ لیں!نہیں سوچ سکتے تو سن لیں!!!

جب آپ نوجوان کو فکر اسلاف سے کاٹتے ہیں تو وہ فکر میں آزاد ہوجاتا ہے پھر وہ بغیر ملکہ کے قیاس کرتا ہے اور اپنی تیئں جہاد کا ایک مفہوم وضع کرتا ہے من پسند مفہوم جو طاقت کا حصول سکھاتا ہے اسکی بغاوت کی تسکین کا سامان کرتا ہے۔...... جہاد کا درست تصور آپ نے قومی ایکشن پلان کے خوف سے امت کو بتایا ہی نہیں......آپ اسے تقلید مجتہدین سے آزاد کرتے ہیں تو ادھر وہ تقلید ابلیس میں لگ جاتا ہے......آپ اسے اکابر کے منہج سے جدا کرتے ہیں تو پھر وہ اصاغر کے غلط مفہوم پر چلتا ہے...... جب آپ اسکو بڑوں سے جدا کرتے ہیں تو پھر وہ منتشر پتنگا بنتا ہے......روایت سے توڑتے ہیں تو وہ درایت سے بھی جاتا ہے......جی ہاں یہ ہے وہ" مرکزی نکتہ " جس کو آپ سمجھنا ہی نہیں چاہتے!!

آپ اسے فہم صحابہ سے تجدد کے نام پر،کبھی توحید کے نام پر،کبھی دین خالص کے نام پر،کبھی اطاعت

رسول کے خوشنما نعروں پر کاٹتے ہیں تو پھر وہ آزاد ہو جاتا ہے پھر من مانی تشریح کرتا ہے۔آپ اسکو تشریح دین کی مہار پکڑاتے ہیں تو وہ پھر عقل کا گھوڑا سرپٹ دوڑاتا ہے۔

نہ تو وہ نصوص کی گہرائی جانتا ہے نہ ہی منشاء خداوندی پاتا ہے نہ ہی مزاج شریعت کو جانتا ہے نہ ہی جملہ متعلقہ پہلو کا احاطہ کرتا ہے اور پھر وہ نص قرآنی پڑھتا ہے آپکو کہتا ہے اسکا یہ ترجمہ ہے اور اسکا یہ مطلب ہے اور میں یہ دھماکہ کررہا ہوں۔اس وقت آپ کہتے ہیں کہ سلف صالحین نے اس آیت کو اس طرح سمجھا تو وہ ترنت کہتا ہے وہی جملہ جو آپ نے اسے رٹایا ہوتا ہے کہ " ھم رجال ونحن رجال" وہ بھی لوگ تھے ہم بھی لوگ ہیں ہم نے کلمہ نبی کا پڑھا ہے سلف کا نہیں صحابہ کا نہیں تب آپ اسے 'خارجی' کہتے ہیں۔......اسکے خارجی بننے میں 'جناب' شامل ہیں۔!!

دوسرا پہلو یہ ہے کہ وہ آیت پڑھتا ہے آپ کہتے ہیں کہ اس آیت کا مفہوم رسول اللہ نے یوں بیان کیا۔تو وہ آپکو یاد دلاتا ہے آپ کہا کرتے تھے کہ: رسول کا بتایا مفہوم تو تاریخی بات ہے، اصل مطلب تو ترجمے سے آتا ہے اور قرآن ''قطعی الدلالت'' ہے، عربی معلیٰ یا جاہلیت کے اشعار اور روایت اسکا مفہوم متعین کرتے ہیں۔رسول تو بس ایک نیک آدمی تھا، اس نے پہنچا دیا بس ختم۔

تو جناب رحم کیجئے!!!......نوجوانوں کو سلف سے صحابہ سے کاٹ کر خارجی مت بنائیں، حجیت رسول حجیت حدیث سے کاٹ کر حجیت جاہلیت کا جو بیوپار مغرب کی سرپرستی میں شروع کردیا ہے یہ مغرب کو خارجی لیکن نام کے مسلمان خدمت گار مہیاء کررہے ہیں۔......اسلام کا نام لینے والی موجودہ تمام دہشت گرد تنظیمیں شاخسانہ ہے اکابر کو چھوڑنے کا فہم صحابہ واسلاف امت سے کٹنے کا۔!!

یامعشر العلماء!......اے فقیہان ملت اے دانشوران قوم اور اے اقتدار کی صاحبان مسند اٹھو...... مغرب کے ان خداموں کو روکو یہ جو بداعتمادی اکابر واسلاف پھیلاتے ہیں، ان سے انکی فیکٹریاں چھین لو، یہ رینڈ کارپوریشنز کے کارندوں کو لگام دو، یہ دہشت گردی اور موت کے ابلیسی رقاصوں اور مغرب اور دہشت کے سہولت کاروں کا چہرہ بے نقاب کرکے اپنے وجود سے الگ کردیں۔......امت کو فکر اسلاف سے جوڑیں، تقلید ائمہ سے وابستہ کریں، فہم صحابہ پر اعتماد دلائیں، حدیث رسول کی اہمیت سے منسلک کریں، اللہ کا اصلی دین غالب آجائے گا، اسلام کی روح امن وسلامتی توحید ورسالت ساری دنیا کو پرامن بنادے گی۔

ورنہ نعرہ تکبیر کے ضمن میں فساد ہوگا......کلمہ پڑھتے ہوئے دھماکے ہونگے......شوق شہادت ہی میں جہنم رسیدی کا سامان ہوگا......ایک بار اس جہت سے سوچیں تو سہی!!

☆......☆......☆......☆

سعدی کے قلم سے

# بھیانک جرم... قتل ناحق

اللہ تعالیٰ کے نزدیک بڑے جرائم میں سے ایک خطرناک جرم... ''قتل ناحق'' ہے... ناحق قتل نہ کسی انسان کا جائز ہے اور نہ چند مخصوص جانوروں کے سوا کسی جانور کا... ''قتل ناحق'' نہ مسلمان کا جائز ہے نہ کافر کا... نہ کسی دیندار کا جائز ہے اور نہ کسی فاسق کا... نہ کسی متقی کا جائز ہے اور نہ کسی بدعتی کا...

ایک انسان جب تک ''قتل ناحق'' کے جرم میں مبتلا نہیں ہوتا... اس کے لئے اللہ تعالیٰ کے ہاں بہت گنجائش رہتی ہے... لیکن جیسے ہی وہ ناحق خون بہاتا ہے تو اس کے لیے گنجائش بہت کم رہ جاتی ہے...

اللہ معاف فرمائے ایسے لوگوں کو ''توبہ'' کی توفیق بھی کم ملتی ہے اور اُن میں سے کئی... ایمان اور اسلام سے بھی محروم ہو جاتے ہیں... زمین پر گناہوں کا آغاز اسی ''قتل ناحق'' کے بھیانک گناہ سے ہوا... اس گناہ سے پہلے زمین بہت خوبصورت تھی... مگر اس ایک گناہ نے پورے خطہ زمین کو... کانٹوں، کڑواہٹوں اور دُکھوں سے بھر دیا... کسی کو قتل کرنا نہ کوئی بہادری ہے اور نہ کوئی عزت... ناحق قتل سے اللہ تعالیٰ کا غضب اور اللہ تعالیٰ کی لعنت نازل ہوتی ہے... اگر کوئی شخص کسی چڑیا کو بھی بلاوجہ ناحق قتل کر کے پھینک دے گا تو وہ چڑیا قیامت کے دن اس پر دعویٰ کرے گی کہ میری جان کیوں ضائع کی؟... اور احکم الحاکمین کا ''قہر'' قیامت کے دن قاتلوں پر خوفناک برسے گا... اسلام نے ''قتل ناحق'' کا دروازہ بند کرنے کے لئے بڑے بڑے اقدامات فرمائے... ان دروازوں کو بند کیا جن سے یہ موذی جرم امت میں داخل ہوتا ہے... اور قتل ناحق پر ایسی شدید وعیدیں نازل فرمائیں کہ... جو مسلمان بھی انہیں پڑھ لے وہ کبھی قتل ناحق کی جرأت نہیں کر سکتا... یہ وعیدیں اتنی سخت اور شدید ہیں کہ انہیں پڑھ کر دل خوف سے کانپنے لگتا ہے... حضرات صحابہ کرام ان وعیدوں اور احکامات کو سن کر اس معاملے میں ایسے حساس تھے کہ... قتل ناحق سے بچنے کے لئے اپنی بڑی سے بڑی توہین برداشت فرما لیتے تھے... یہاں تک کہ خود قتل ہونا بھی گوارہ کر لیتے تھے... اور یہی کامیاب ترین انسانوں کا دستور ہے کہ... وہ قتل ناحق سے بچنے کے لئے اپنی جان تک دے دیتے ہیں مگر ''قتل ناحق'' سے اپنے ہاتھ آلودہ نہیں کرتے...

حضرت ہابیل علیہ السلام نہ اپنے بھائی سے کمزور تھے اور نہ وہ لڑنے سے عاجز تھے... وہ نہ بزدل تھے اور نہ اپنے بھائی کی نیت سے غافل تھے... مگر وہ ''قتل ناحق'' سے بچنے کے لئے ''مقتول'' اور ''شہید''

ہو گئے... اور یوں ہمیشہ کے لئے زندہ ہو گئے... ان پر اللہ تعالیٰ کی کروڑوں رحمتیں ہوں... جبکہ ''قابیل'' نے اپنی انا، اپنی ضد اور اپنے حسد کی پیروی کی... وہ قتل ناحق کے جرم میں مبتلا ہو کر... دنیا میں بھی مر گیا اور آخرت میں بھی زمین پر ہونے والے ہر... ''قتل ناحق'' کی سزا میں حصہ دار بن گیا...... حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے زمانے میں ایک شخص نے آپ کی شان میں بہت سخت گستاخی کی... آپ کے رفقاء میں سے ایک ''صاحب'' اس کو قتل کرنے کے لئے اُٹھے تو حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے سختی سے منع فرمادیا... اور فرمایا کہ یہ حکم حضرت آقا مدنی ﷺ کے لئے خاص ہے کہ... ان کے گستاخ کو قتل کرنا ''برحق'' ہے ان کے بعد کسی کے لئے ایسا کرنا جائز نہیں... ''قتل ناحق'' کا جرم چونکہ اللہ تعالیٰ کے غضب اور لعنت کا سبب ہے اس لئے... اس کے اثرات دور دور تک پھیلتے ہیں... اور ایک قتل کئی مزید ہلاکتوں کا باعث بنتا چلا جاتا ہے... پاکستان اس وقت اس عذاب کا شکار ہے... ایک طرف ''تخریب کار'' ہیں... جن کے نزدیک ''قتل ناحق'' نعوذ باللہ ثواب کی چیز ہے... اور دوسری طرف حکومت ہے جس کے نزدیک ''قتل ناحق'' ملک کے امن کے لئے ضروری ہے... ''قتل ناحق'' کا یہ بھیانک سلسلہ ''پرویز مشرف'' نے شروع کرایا... اور پورے ملک کو ایک آگ میں دھکیل دیا...

مارکیٹوں میں یہ طریقہ چلا آ رہا ہے کہ جب کسی کا کوئی ''برانڈ'' بہت مقبول ہو جائے تو اس کے مخالف... اس ''برانڈ'' کو ناکام اور بدنام کرنے کے لئے... اسی نام کی نقلی اور نقصان دہ چیز بازار میں لے آتے ہیں... مثلاً کسی جگہ ''محمد بدر'' نام کا ''حلوہ'' بہت مشہور بہت مقبول ہو گیا... ہر کوئی یہی حلوہ خرید رہا ہے... اور دکان پر ہر وقت بھیڑ رہتی ہے... اب مخالفوں نے ''محمد بدر'' کے نام اور پیکٹ کے ساتھ ''نقلی حلوہ'' مارکیٹ میں چلا دیا... اس حلوے کو جو کھاتا ہے اس کے پیٹ میں درد ہوتا ہے اور وہ الٹیاں کرنے لگتا ہے...

اب اصلی ''محمد بدر'' کمپنی والے ہر جگہ اپنی صفائیاں دیتے ہیں... لوگوں کو اصلی، نقلی کا فرق سمجھاتے ہیں... مگر اب ان کی شہرت اور مقبولیت پہلے جیسی نہیں رہتی... اور پھر جب ان کی دکان پر مخالفین سرکاری چھاپہ ڈلواتے ہیں تو لوگ... ان کی مدد کے لئے بھی نہیں نکلتے... کیونکہ نقلی حلوہ اپنا کام دکھا چکا ہوتا ہے... اللہ تعالیٰ نے امارت اسلامی افغانستان کے ذریعہ ''جہاد'' کو بے پناہ مقبولیت اور شہرت عطاء فرمائی... امارت اسلامی افغانستان کے حکام ''طالبان'' کہلاتے تھے اور طالبان کا نام... عزت و وقار، امن و سکون اور امانت و دیانت کا ''برانڈ'' بن چکا تھا... آج جو آپ پاکستان اور اس کے آس پاس اور دور دور تک اسلام، دینی مدارس اور مساجد کی ترقی دیکھتے ہیں... اس کے پیچھے ''طالبان'' کی محنت و دیانت کا بڑا ہاتھ

ہے... انہی کے زمانے میں لوگ جوق درجوق جہاد پر آئے اور انہی کے زمانے میں مسلمانوں کے مالدار اور پڑھے لکھے طبقے نے دین پر خرچ کرنے کے لئے اپنا ہاتھ اچھی طرح کھولا... طالبان کی وجہ سے اسلام اور جہاد کو الحمد للہ عزت وشوکت ملی... اب جب ''عالم کفر'' نے طالبان پر حملہ کیا تو ضروری تھا کہ طالبان کی شہرت کو بھی نشانہ بنایا جائے... چنانچہ طالبان کے نام سے ایسے افراد کھڑے کئے گئے... جنہوں نے اغوا کاری، بھتہ خوری اور قتل وغارت کا بازار گرم کردیا... یہ سب کچھ امریکہ اور پرویز مشرف کی قیادت میں ہوا... انہوں نے خود ایسے افراد مقرر کئے جو... نوجوانوں کو ملک میں کارروائیوں پر اُبھارتے تھے اور ان کی فنڈنگ کرتے تھے... پھر انہوں نے سرکاری اداروں کے ذریعہ جہادی جماعتوں کو توڑا اور ان میں سے ایسے افراد نکالے جو جذباتیت کا شکار ہوسکیں... پھر انہوں نے مجاہدین پر مظالم ڈھائے تاکہ وہ غصے اور انتقام میں آکر کارروائیاں کریں... پھر انہوں نے مساجد ومدارس پر مظالم کی آگ برسائی تاکہ... اس کے منفی ردعمل میں... نوجوان شدید انتقامی جذبے کا شکار ہوں... اور پھر ان نوجوانوں کو ''طالبان'' اور ان کی کارروائیوں کو ''جہاد'' کا نام بھی دلوایا... اور یوں وہ اصلی طالبان لوگوں کو بھول گئے... جن طالبان کی مثالیں دے کر لوگ اپنے ملکوں کے حکمرانوں کو جوتے دکھاتے تھے... ''طالبان'' کی وہ مقبولیت اسی طرح برقرار رہتی تو ہزاروں لاکھوں مسلمان پوری دنیا سے... افغانستان کا رخ کرتے اور ''طالبان'' پر حملہ کرنے والی طاقتوں کو عبرت کا نشان بنادیتے... وہ افراد جو پاکستان وغیرہ میں کارروائیاں کرتے رہے اگر یہ سب افغانستان چلے جاتے اور وہاں کارروائیاں کرتے تو آپ اندازہ لگائیں کہ حملہ آور اتحاد کا کتنا برا حشر ہوتا... اسی لئے ایک سازش کے تحت کئی ریٹائر افراد، کئی مشکوک پیر، کئی ظاہری دیندار... اپنے ہاتھوں میں بریف کیس لے کر مجاہدین کی صفوں میں گھس گئے... اور نوجوانوں کو پاکستان میں کارروائیاں کرنے پر اُبھارنے لگے... ساتھ انہوں نے یہ نعرہ بھی عام کردیا کہ... پاکستان کے جو مجاہدین افغانستان اور کشمیر میں لڑ رہے ہیں وہ ایجنسیوں کے ایجنٹ اور چابی والے خرگوش ہیں... ان کو بڑی بڑی رقمیں ملتی ہیں... اور یہ خود کوئی فیصلہ نہیں کرسکتے... چنانچہ سیدھے سادے جذباتی نوجوان ان باتوں کا شکار ہوکر وزیرستان کا رخ کرنے لگے... اور یوں ایک نیا سلسلہ چل پڑا... اس وقت جو نوجوان اس سازش کا شکار ہوئے... وہ اکثر بے قصور تھے... ان کو جس طریقے سے جذبات دلائے گئے اور جس طرح سے بھڑکایا گیا... اس کو سن کر کسی مسلمان کے لئے سوائے اسے قبول کرنے کے اور کوئی چارہ باقی نہیں رہتا... اور پھر لال مسجد کے واقعے نے... اس جنگ کو مستقل بنیادوں پر کھڑا کردیا... امریکہ اور پرویز مشرف کی ایجنسیوں کے پلان میں یہ بھی شامل تھا کہ... اس طرح کے جذباتی افراد کو استعمال کرکے... ایک طرف تو اصلی طالبان کو بدنام کیا جائے گا... اور دوسری طرف ان

نوجوانوں کی کارروائیوں کو جواز بنا کر پاکستان سے جہادی جماعتوں، مدارس اور دینی جماعتوں کا خاتمہ کر دیا جائے گا... چونکہ لوگ اغوا کاری، بھتہ خوری، عوامی قتل عام سے تنگ ہوں گے تو یوں اس کے پردے میں... پاکستان کے دینی طبقے کو مجرم قرار دے کر اس کا خاتمہ کر دیا جائے گا... اور یہ ملک ایک سیکولر لبرل ریاست بن جائے گی... مگر امریکہ، نیٹو اور ان کے پالتو پرویز مشرف کی یہ سازش مکمل کامیاب نہ ہوسکی... وجہ اس کی یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنے دین کا، اپنے بندوں کا اور جہاد کا محافظ ہے... وہ تحریک جسے جذبات کے جھٹکے لگا کر... کچھ مقاصد کے لئے کھڑا کیا گیا تھا وہ اتنی مضبوط ہوگئی کہ... حکومت کو بھی چکر آنے لگے... جمہوری نظام حکومت کی ایک خرابی یہ بھی ہے کہ... لوگ آتے ہیں جاتے ہیں، افسر بدلتے ہیں، اداروں کے سربراہ تبدیل ہوتے ہیں... پالیسیاں تسلسل سے جاری نہیں رہتیں... کئی افراد کو اپنا کام ادھورا چھوڑ کر ہٹنا پڑتا ہے... اور نئے افراد کو پرانوں کے کارناموں کا علم تک نہیں ہوتا... بس یہی کچھ یہاں ہوا... جذبات کے تندور میں جلائے جانے والے نوجوان ایک منظّم تحریک بن گئے... پورا ملک دوطرفہ ''قتل ناحق'' کی آگ میں جلنے لگا... پہلے جو جنگ محض جذبات پر مبنی تھی... اب اس میں تنظیمی اصول اور طرح طرح کے سرپرست آتے گئے... تب ریاست نے ان کے خلاف فوجی آپریشن شروع کر دیا... تو ان لوگوں کو افغانستان نے جگہ دے دی... آپریشن ضرب عضب شروع ہوتے وقت بندہ نے جو ''رنگ ونور'' لکھا تھا اسے ملاحظہ فرما لیجئے... آپ حیران ہوں گے کہ اس میں آئندہ کے جن حالات کی نشاندہی کی گئی تھی وہ کھلی آنکھوں سے سب کے سامنے آگئے... اب آپ دیکھیں... پہلا مقصد طالبان کو بدنام کر کے ان کو اکیلا کرنا تھا اور انہیں شکست دینی تھی... الحمد للہ یہ مقصد پورا نہ ہوا... امارت اسلامی افغانستان آج بھی قائم ہے، میدان میں ہے اور فاتح ہے... اگرچہ اس فتح میں وقت زیادہ لگا... اور یہ بھی درست ہے کہ طالبان کی پاکستان اور دیگر اسلامی ممالک میں پہلے جیسی مقبولیت نہیں رہی... مگر اس سے کیا فرق پڑتا ہے؟... میدان میں وہ آج بھی فاتح ہیں... اور ان کا دشمن خود شکست تسلیم کر رہا ہے... دوسرا مقصد... پاکستان میں قائم شرعی جہادی جماعتوں کو ختم کرنا اور مدارس ومساجد کا ناطقہ بند کرنا تھا... سول سوسائٹی کے نام سے میراثیوں کا ایک پورا لشکر... اور میڈیا کے نام سے کئی غیر ملکی ایجنٹوں کا ایک پورا ٹولہ... اسی کام کے لئے وقف ہے کہ... جیسے ہی پاکستان میں کوئی تخریبی کارروائی ہوتی ہے تو وہ فوراً شور ڈال دیتا ہے کہ... ہر دیندار کو مارو، ہر مدرسہ بند کرو، ہر جماعت پر پابندی لگاؤ....اور ملک سے دین کا خاتمہ کرو...

مگر الحمد للہ یہ مقصد بھی آج تک پورا نہیں ہوسکا... اور اگر اللہ تعالیٰ نے اس ملک کو قائم رکھنا ہے تو یہ مقصد کبھی بھی پورا نہیں ہوسکے گا...

خلاصہ یہ کہ امریکہ اور پرویز مشرف نے... ''قتل ناحق'' کا یہ دوطرفہ سلسلہ جن مقاصد کے لئے شروع کرایا تھا وہ تو پورے ہوئے نہیں... جبکہ پاکستان کے خلاف مستقل ایک جنگ کے اسباب تیار ہو گئے... اب بھی اس لڑائی کو بند کیا جا سکتا ہے مگر نہ حکومت ایسا چاہتی ہے اور نہ غیر ملکی طاقتیں... بلکہ غیر ملکیوں کی تو یہ خواہش ہے کہ وہ لوگ جو ابھی تک پاکستان کے خلاف نہیں لڑ رہے... پاکستان حکومت ان کو بھی اتنا مجبور اور تنگ کرے کہ وہ بھی لڑنے پر اتر آئیں... دوسری طرف وہ افراد جو... فوجی آپریشن سے بچنے کے لئے افغانستان جا بیٹھے ہیں وہاں ان کو عالمی طاقتیں اس بات پر مجبور کرتی ہیں کہ... وہ پاکستان میں زیادہ سے زیادہ کارروائیاں کریں... اور ساتھ ہی امارت اسلامی افغانستان کو ختم کرنے میں ان کی مدد کریں... زمانے کا انتقام دیکھیں کہ وہ لوگ جو کل تک... پاکیزہ کشمیری مجاہدین اور باہمت افغان مجاہدین کو... ''آئی ایس آئی'' کا ایجنٹ کہتے تھے آج سب لوگ اُن کو ''را'' کا ایجنٹ کہہ رہے ہیں... بے شک جھوٹی گالی بالآخر گولی بن کر گالی دینے والے کی طرف واپس لوٹتی ہے...

ہم نے کئی بار کوشش کی کہ... یہ جنگ کسی طرح بند ہو یا کم ہو... مگر ہماری نہ تو حکومت سنتی ہے... اور نہ مسلح جنگجو... کیونکہ دونوں طرف کے عزائم بھی بڑھ چکے ہیں، مجبوریاں بھی بڑھ چکی ہیں... اور مظالم بھی بڑھ چکے ہیں...

یہاں تک کہ جو ان کو سمجھانے کی کوشش کرے تو وہ اسے بھی قتل کرنا ضروری سمجھتے ہیں... اور یہ جنگ اب جنگل کے قانون سے بھی زیادہ بے اصول ہو چکی ہے... آخر ''شہباز قلندر'' کے مزار پر دھمال ڈالنے والوں کا اس جنگ سے کیا تعلق تھا؟ وہ اچھے لوگ تھے یا بُرے مگر ان کے جسموں میں اللہ تعالیٰ نے جان رکھی تھی... اسلام نے کسی بھی جان کے ''قتل برحق'' اور ''قتل ناحق'' کے جو اٹل اصول ارشاد فرمائے ہیں ان کی رو سے ان افراد کا قتل... ''قتل ناحق'' بنتا ہے... پھر دوسری طرف حکومت نے بھی دیر نہیں لگائی جیلوں اور تفتیشی مراکز میں سے ایک سو افراد کو نکالا اور ان کا ''قتل ناحق'' کر دیا... اور یوں ملک میں ''قتل ناحق'' کا عفریت ہر طرف چھا گیا...

اللہ تعالیٰ ہی رحم فرمائے... اہل پاکستان کے لئے یہ دعاء اور استغفار کی گھڑی ہے...

لا اله الا اللّٰه، لا اله الا اللّٰه ،لا اله الا اللّٰه محمد رسول اللّٰه

اللهم صل علی سیدنا محمد واله وصحبه وبارك وسلم تسلیما كثیرا

لا اله الا اللّٰه محمد رسول اللّٰه

(ہفت روزہ القلم، شمارہ: ۵۸۲)

# مسئلہ وحدۃ الوجود اور آلِ غیر مقلدیت

......قسط:۱۳......

**زبیر علی زئی:**

☆ سخاوی[۳۷۹] نے لکھا ہے کہ حافظ ابنِ حجر[۳۸۰] العسقلانی (رحمہ اللہ) علانیہ ابنِ عربی اور اس جیسے لوگوں پر رد کرتے تھے[۳۸۱]... ایک دفعہ آپ کا ابنِ عربی کے ایک معتقد[۳۸۲] سے مباہلہ ہوا تھا تو وہ شخص سال ختم ہونے سے پہلے ہی ہلاک[۳۸۳] ہو گیا تھا۔ (الجواہر والدرر ۳/ ۱۰۴۷، ۱۰۴۸)

سخاوی نے مزید لکھا ہے کہ حافظ ابنِ حجر نے ابنِ عربی کے ایک جیالے[۳۸۴] سے بحث و مباحثہ کیا اور ابنِ عربی کو اس کے بُرے کلام کی وجہ سے بُرا کہا ... پھر کہا آؤ ہم دونوں مباہلہ کر لیں، عام طور پر دو مباہلہ کرنے والوں میں سے جو جھوٹا[۳۸۵] ہوتا ہے وہ مصیبت کا شکار ہو جاتا ہے۔ اس آدمی نے کہا: اے اللہ! اگر ابنِ عربی گمراہ تھا تو مجھ پر لعنت فرما۔

وہ معاند شخص روضہ میں رہتا تھا، وہ رات کو کسی مہمان کے ساتھ گھر سے باہر نکلا اور واپسی پر کہنے لگا کہ مجھے کسی چیز نے پاؤں پر ڈس لیا ہے، جب وہ گھر پہنچا تو اندھا ہو گیا تھا اور صبح سے پہلے مر گیا[۳۸۶]۔ مباہلہ رمضان ۷۹۷ھ[۳۸۷] میں ہوا تھا اور وہ شخص ذوالقعدہ ۷۹۷ھ میں مر گیا تھا۔

(ملخصاً از الجواہر والدرر ج ۳ ص ۱۰۰۱_۱۰۰۲)

اس مباہلے کا ذکر حافظ ابنِ حجر نے فتح الباری[۳۸۸] میں بھی کیا ہے۔

(دیکھئے ج ۸ ص ۹۵ ح ۴۳۸۰_۴۳۸۲ باب قصۃ اہل نجران، کتاب المغازی)

**الجواب:**

## ۳۷۹

**امام سخاوی رحمہ اللہ کے بارے میں علی زئی صاحب لکھتے ہیں:**

**''سخاوی نامی صوفی... یہ سخاوی وہی ہے جس کا عقیدہ یہ تھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حی علی الدوام یعنی زندہ جاوید ہیں۔ دیکھئے القول البدیع (ص ۱۶۷) اس کے رد میں سیوطی نے الکاوی داغ لگانے والی، جلانے والی کتاب لکھی ہے'' [فضائل درود و سلام: ۱۹]**

**علی زئی صاحب! یہ سخاوی وہی ہے جس کا اوپر ذکر ہوا، اور یہ سیوطی بھی وہی ہے جس نے سخاوی**

کا تو بقول شمارؔ دلکھا مگر ابن عربی کے دفاع میں مستقل کتاب '' تنبیہ الغبی عن تبرئة ابن عربی '' لکھی۔[التاج المکلل: ۱۷۷، نواب صدیق حسن خان]

**۳۸۰**

زبیر علی زئی صاحب کے نزدیک کسی کو ''غیر مقلد'' کہنا گالی ہے۔[علمی مقالات ۵۳۴/۴]

اور اس کے باوجود انہوں نے حافظ ابنِ حجر رحمہ اللہ کو ''غیر مقلد'' کہا ہے۔[اوکاڑوی کا تعاقب: ۵۴] دیکھئے حاشیہ:۱

علی زئی صاحب نے ایک وقت میں حافظ ابنِ حجر رحمہ اللہ کو ''غیر مقلد'' کہہ کر بزعمِ خود گالی دی اور دوسرے وقت میں ان کے حوالہ کو اپنے لیے مفید سمجھ کر اُسے اپنی تائید میں پیش کر دیا۔

**۳۸۱**

'الجواهر و الدرر' کتاب بندہ کے پاس نہیں ہے۔علی زئی صاحب کا پیش کردہ حوالہ صحیح بھی ہو تو زیادہ سے زیادہ یہی ثابت ہوگا کہ حافظ ابنِ حجر رحمہ اللہ نے ابنِ عربی کا رد کیا اور ان کے کسی معتقد سے مباہلہ کیا۔

عرض ہے کہ غیر مقلدین بھی اپنے علماء و مصنفین کا رد کیا کرتے ہیں خود علی زئی صاحب دوسرے غیر مقلدین کا رد کرتے رہے ہیں اور غیر مقلدین بھی ان کا رد لکھتے رہے۔ چند ماہ پہلے خبیب اثری صاحب غیر مقلد کا قسط وار مضمون علی زئی صاحب کی تردید میں شائع ہوتا رہا ہے۔ دیکھئے ہفت روزہ الاعتصام لاہور ۱۸ ربیع الثانی ۱۴۳۷ھ شمارہ ۱۵۹، اور بعد کے شمارے۔

غیر مقلدین اپنے ہم مسلک لوگوں کو مباہلہ کا چیلنج بھی دیتے رہے ہیں۔ مثلاً

خواجہ عطاء الرحمٰن اختر صاحب (گوجرانوالہ) اپنے ہم مسلک ''مولوی'' اسحاق علوی صاحب کے متعلق لکھتے ہیں:

'' راقم باادب و احترام عرض کرتا ہے کہ وہ مقابلہ میں آ کر بنفسِ نفیس تا موت بھوکے بیٹھیں اور موت کا انتظار کریں۔''[ہفت روزہ اہل حدیث لاہور ۲۷ جولائی ۱۹۸۴ء:۲]

غیر مقلدین کے ''حافظ'' عبد الرحمٰن مدنی صاحب نے احسان الٰہی ظہیر صاحب غیر مقلد کی تردید میں مفصل مضمون لکھا، جس کا عنوان ''احسان الٰہی ظہیر کے لیے چیلنج مباہلہ'' تھا۔[ہفت روزہ اہل حدیث لاہور ۳/ اگست ۱۹۸۴ء:۵]

مدنی صاحب اس مضمون میں لکھتے ہیں:

''بہرحال ان خودساختہ علامہ صاحب کے کویتی سرپرستوں کو تو ہم نے مباہلہ کا چیلنج پہلے سے دے رکھا ہے، اب ہم ان کے پیش کردہ نہ صرف جملہ نکات پر ان کا مباہلہ کا چیلنج قبول کرتے ہیں بلکہ ان نکات میں ان حضرات کے بدنامِ زمانہ کردار کا اضافہ کر کے اس کو بھی شامل مباہلہ کرتے ہیں۔''

[ہفت روزہ اہل حدیث لاہور ۳ر اگست ۱۹۸۴ء:۶]

مدنی صاحب نے ظہیر صاحب کو دس باتوں پر مباہلہ کا چیلنج دیا، ان میں سے چند باتیں ہم یہاں نقل کر دیتے ہیں۔

''اپنے گھر میں جوان نوکرانیوں کے قصوں کے بارے میں مباہلہ کی جرأت پاتا ہے؟''

[ہفت روزہ اہل حدیث لاہور ۳ر اگست ۱۹۸۴ء:۶]

''حکومتِ سعودیہ کو ورغلانے کے لیے موجودہ حکومتِ پاکستان کی شیعہ حمایت کے بے بنیاد قصوں کے محاسبہ اور دونوں حکومتوں کے درمیان جاسوسی کے متضاد کردار کو بھی شاملِ مباہلہ فرمالیجئے۔''

[ہفت روزہ اہل حدیث لاہور ۳ر اگست ۱۹۸۴ء:۷]

آخر میں لکھتے ہیں:

''ہمیں یقین ہے کہ ان شاء اللہ اس مباہلہ کے ذریعہ ہم سرخرو ہوں گے اور اس کے جھوٹوں اور بہتانوں نیز اس کے اپنے کردار پر ایک عظیم اجتماع گواہ ہو سکے گا۔ یوں معلوم ہوتا ہے، یہ شخص جس کی دراز دستیوں اور زبان درازیوں کی ابتداء اپنے ہی باپ پر زیادتی سے ہوئی تھی، اپنے انجام کو جلد ہی پہنچنا چاہتا ہے۔'' [ہفت روزہ اہل حدیث لاہور ۳ر اگست ۱۹۸۴ء:۷]

ہفت روزہ اہل حدیث لاہور کے مذکورہ حوالہ جات کا عکس رسائل اہلِ حدیث جلد اول کے آخر میں دیکھا جا سکتا ہے۔

ابنِ عربی کے کسی معتقد کی کوئی شخص تردید کرے اور مباہلہ کا چیلنج دے تو علی زئی صاحب اسے ان کی بلکہ خود ابنِ عربی کی گمراہی پر دلیل بنا لیتے ہیں مگر جب ان کی اپنی جماعت کے لوگ ایک دوسرے کی تردید کرنے کے ساتھ ساتھ مباہلہ کا چیلنج دیتے ہیں تو یہاں علی زئی صاحب دونوں میں سے کسی فریق کو گمراہ کہنے سے خاموشی اختیار کر لیتے ہیں۔

**۳۸۲**

وہ ''معتقد'' علی زئی صاحب کی نقل کردہ عبارت کے مطابق گم نام ہے۔ اس لیے ہم یہاں دو باتیں عرض کرتے ہیں۔

ا۔علی زئی صاحب نے لکھا:

''کیا کسی ثقہ بالا جماع یا ثقہ وصدوق عندالجمہو راہلِ حدیث عالم نے بھی اپنی کسی کتاب میں یہ لکھا ہے کہ ''عابد ومعبود میں فرق کرنا شرک ہے۔''؟ حوالہ پیش کریں!'' [علمی مقالات: ۵/۵۹]

علی زئی صاحب کے نزدیک جملہ ''عابد ومعبود میں فرق کرنا شرک ہے۔'' میں وحدۃ الوجود کا بیان ہے، اس لیے انہوں نے مطالبہ کیا کہ اس کے مقابلہ میں وحدۃ الوجود کے اثبات میں ثقہ بالا جماع یا ثقہ وصدوق عندالجمہو راہلِ حدیث عالم کا حوالہ پیش کریں۔

اس عبارت کے پیشِ نظر علی زئی صاحب کو چاہیے تھا کہ وحدۃ الوجود کے قائل کی مذمت کرتے ہوئے اس قائل کا ''ثقہ بالا جماع یا ثقہ وصدوق عندالجمہو ر'' ہونا ثابت کرتے۔مگر افسوس ابنِ عربی کے معتقد کی ثقاہت تو کجا ان کا نام تک ذکر نہیں کیا۔

۲۔علی زئی صاحب نے ابنِ عربی کے نامعلوم معتقد کا ذکر کیا ہے، جب کہ غیر مقلدین نے اپنے جن علماء کو مباہلہ کا چیلنج دیا، وہ نامی گرامی ہیں مثلاً احسان الٰہی ظہیر صاحب۔

نیز عرض ہے کہ وہ مجہول شخص اگر ابنِ عربی کا معتقد ہے تو اُن کا اعتقاد رکھنے والے تو میاں نذیر حسین دہلوی، فضل حسین بہاری، عبداللہ روپڑی، نواب صدیق حسن، وحید الزمان، ثناء اللہ امرتسری، میر ابراہیم سیالکوٹی، ابوالحسن سیالکوٹی اور عبدالجبار کھنڈیلوی وغیرھم غیر مقلدین بھی ہیں تو یہ مباہلہ خود ابنِ عربی کے معتقد غیر مقلدین کے خلاف پیش کیا جاسکتا ہے۔

**۳۸۳**

''ہلاک ہوگیا'' کا جواب خود علی زئی صاحب کی زبانی آگے حاشیہ: ۳۸۶ میں آرہا ہے۔

**۳۸۴**

ابنِ عربی کے جیالے تو غیر مقلدین بھی ہیں جن میں سے کچھ کے نام اُوپر حاشیہ: ۳۸۲ میں مذکور ہوئے۔ان جیالوں میں ایک نمایاں نام میاں نذیر حسین دہلوی صاحب کا ہے جنھوں نے ابنِ عربی کے مخالف سے پندرہ دن تک مناظرہ جاری رکھا تھا۔[الحیات بعد الممات: ۱۲۳، تراجم علمائے حدیث ہند: ۱۴۶]

میاں صاحب اور حافظ ابن حجر رحمہ اللہ کا زمانہ الگ الگ ہے۔درمیان میں صدیوں کا فاصلہ ہے ورنہ حافظ صاحب اگر میاں صاحب کے زمانہ میں ہوتے تو شاید میاں صاحب سے مناظرہ کی نوبت آجاتی، ممکن ہے کہ مناظرہ دو ہفتوں تک جاری رہتا۔

اور میاں صاحب اگر حافظ صاحب کے دَور میں ہوتے تو کوئی بعید نہیں تھا کہ دونوں کے درمیان

